یٰی کہتے ہیں کہ امت میں سے کسی پر اتنا جھوٹ نہیں باندھا گیا جتنا حارث نے حضرت علی
پر باندھا ہے۔ایوب کہتے ہیں ابن سیرین اُن سب روایات کو باطل سمجھتے تھے جو حارث نے
رت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہیں۔ابواسحاق کہتے ہیں کہ حارث کذّاب تھا،امام بزّار فرماتے
کہ یحییٰ اور عبدالرحمٰن نے میرے ہاتھ سے قلم لیا اور تقریباً چالیس احادیث مٹادیں جو حارث
حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی تھیں۔

حمزۃ الزیات کہتے ہیں کہ مرّۃ الھمدانی نے حارث سے کچھ سنا جو انھیں نا آشنا (غیر
وف وغیر صحیح) لگا تو اسے کہا کہ تو بیٹھ جا۔ میں آرہا ہوں، پس مرّۃ اپنے گھر کے اندر گئے اور
راٹھائی۔جب حارث نے محسوس کیا تو بھاگ گیا۔امام ابن حبان کہتے ہیں کہ حارث
رنے والا شیعہ تھا۔اور حدیث میں کمزور تھا۔[۳۱]

پس حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کرنے والا آدمی حارث اعور ہے جسے محدّثین نے
رجہ بالا الفاظ سے یاد کیا ہے۔اسی طرح جس نے یہ موقوف روایت حارث سے روایت کی
وہ مدلّس ہے اور اس نے عَنْ کے ساتھ یہ اثر روایت کیا ہے اور مدلّس راوی جب تک سماع
صریح نہ کرے اس کی وہ روایت قبول نہیں ہوتی، جیسا کہ اصولِ حدیث کی کتابوں میں مشہور
۔اب جن محدّثین نے ابواسحاق (السبیعی) کو مدلّس کہا ہے ان کے نام ملاحظہ ہوں۔امام
حبان نے اپنی کتاب الثقات میں اس کے متعلق لکھا ہے:

(کَانَ مُدَلِّساً) ''یہ مدلّس تھا۔''

طرح حسین الکرابیسی اور ابوجعفر الطبرانی نے بھی اسے مدلّسین میں شمار کیا ہے۔

امام ابن المدینی کہتے ہیں کہ شعبہ نے کہا: میں نے ابواسحاق سے سنا کہ وہ حارث بن
سے حدیث بیان کرتا تھا تو میں نے اس سے پوچھا کہ کیا یہ حدیث تم نے حارث بن الاعور
خود سنی ہے۔اس نے کہا: نہیں، یہ مجھے مجالد نے شعبی سے بیان کی ہے۔[۳۲]

بھیے: میزان الاعتدال، ۱/۴۳۵-۴۳۶ ۳۲ دیکھیے: تہذیب التہذیب ۸/۵۹



یہ اس کی تدلیس کی واضح دلیل ہے۔اسی طرح یہ اپنی عمر کے آخری حصہ میں اختلاط کا شکار
ہوگیا تھا۔جیسا کہ میزان الاعتدال میں ہے:

(وَاِنَّمَا تَرَكُوْهُ لِلْاِخْتِلَاطِ) [۳۳]

''محدّثین نے اسے اختلاط کی وجہ سے چھوڑ دیا ہے۔''

لہٰذا یہ روایت بالکل قابلِ حجّت نہیں ہے کیونکہ ایک تو اس کا راوی حارث الاعور کذّاب ہے اور
بقولِ محدّثین حضرت علی رضی اللہ عنہ پر سب سے زیادہ جھوٹ اُس نے باندھا ہے اور یہ روایت بھی
حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف اس نے منسوب کی ہے اور دوسرے یہ کہ اس کا ایک دوسرا راوی
ابواسحاق مدلّس ہے۔

## احناف کی چوتھی دلیل:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے عورت کی نماز کے بارے میں سوال ہوا، تو
انھوں نے فرمایا کہ وہ اکٹھی ہوکر اور خوب سمٹ کر نماز پڑھے۔[۳۴]

## اہلِ حدیث کا جواب:

یہ ایک صحابی کا اثر ہے اور کوئی اثرِ صحابی و تابعی کسی حدیثِ مرفوع کے مقابلے میں حُجّت
نہیں۔اسی طرح سند کے لحاظ سے بھی یہ ضعیف ہے، کیونکہ اس کا راوی یزید بن حبیب مشہور
مدلّس ہے۔اور مدلّس راوی جب عَنْ کے ساتھ روایت کرے تو وہ روایت اس وقت تک
ضعیف ہوتی ہے جب تک اس کا کوئی متابع نہ ملے یا کسی طریق میں تصریح بالسّماع نہ ملے۔
یہاں بھی یزید بن حبیب نے اسے عَنْ کے ساتھ روایت کیا ہے اور یہ مدلّس ہے۔

## احناف کی پانچویں دلیل:

حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ عورت جب سجدہ کرے تو اپنا پیٹ اپنی

۳۳ میزان الاعتدال ۳/۲۷۰ ۳۴ مصنف ابن ابی شیبہ: ۱/۲۷۵

رانوں سے چپکا لے، اور اپنے سرین اوپر نہ اٹھائے، اور اعضاء کو اس طرح دور نہ رکھے جیسے مرد دور رکھتے ہیں۔ ۳۵؎

## اہلِ حدیث کا جواب:

یہ ایک تابعی کا اثر ہے جو کہ صحیح مرفوع حدیث کے مقابلے میں قابلِ حجّت نہیں، کیونکہ مرفوع حدیث کو تو وحی (خفی) کہا جاتا ہے لیکن تابعی یا صحابی کے اپنے قول کو وحی نہیں کہا جا سکتا۔

اگر حضرت ابراہیم نخعی کا قول یا عمل حجّت ہے تو پھر ہر تابعی کا قول حجّت ہونا چاہیئے۔ اور یہ بات آپ لوگ خود بھی نہیں مانتے، پس حضرت ابراہیم نخعی رحمہُ اللہ کا قول بھی آپ کے لیئے حُجّت نہیں ہوسکتا۔

دوسری بات یہ ہے کہ حضرت ابراہیم نخعی رحمہُ اللہ سے صحیح سند کے ساتھ اسکے خلاف ایک اثر مروی ہے جس میں وہ فرماتے ہیں:

(تَقْعُدُ الْمَرْأَةُ فِی الصَّلٰوۃِ كَمَا يَقْعُدُ الرَّجُلُ) ۳۶؎

''عورت نماز میں اس طرح بیٹھے جیسے مرد بیٹھتا ہے۔''

اور علاّمہ محمد ناصرالدین البانی رحمہُ اللہ نے اپنی کتاب صفۃ صلوٰۃ النبی ﷺ میں مصنّف سے یہ روایت ان الفاظ سے نقل کی ہے:

(تَفْعَلُ الْمَرْأَةُ فِی الصَّلٰوۃِ كَمَا يَفْعَلُ الرَّجُلُ) ۳۷؎

''عورت نماز میں اُسی طرح کرے جیسے مرد کرتا ہے۔''

یہ اثر اس بات کی تائید میں ہے کہ مرد عورت کی نماز میں کوئی فرق نہیں اور یہی قول صحیح احادیث کے موافق ہے۔

---

۳۵؎ مصنّف ابن ابی شیبہ ۱/۲۷۰، السنن الکبریٰ البیہقی ۲/۲۲۲

۳۶؎ مصنّف ابن ابی شیبہ ۱/۳۰۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت لبنان

۳۷؎ صفۃ صلوٰۃ النبی ﷺ للالبانی ص ۱۷۰

ں سے چپکا لے، اور اپنے سرین اوپر نہ اٹھائے، اور اعضاء کو اس طرح دور نہ رکھے جیسے مرد رکھتے ہیں۔ ۳۵

## حدیث کا جواب:

یہ ایک تابعی کا اثر ہے جو کہ صحیح مرفوع حدیث کے مقابلے میں قابلِ حجّت نہیں، کیونکہ ع حدیث کو تو وحی (خفی) کہا جاتا ہے لیکن تابعی یا صحابی کے اپنے قول کو وحی نہیں کہا جا سکتا۔

اگر حضرت ابراہیم نخعی کا قول یا عمل حجّت ہے تو پھر ہر تابعی کا قول حجّت ہونا چاہیئے۔ اور ت آپ لوگ خود بھی نہیں مانتے، پس حضرت ابراہیم نخعی رحمہٗ اللہ کا قول بھی آپ کے لیئے نہیں ہوسکتا۔

دوسری بات یہ ہے کہ حضرت ابراہیم نخعی رحمہٗ اللہ سے صحیح سند کے ساتھ اسکے خلاف اثر مروی ہے جس میں وہ فرماتے ہیں:

(تَقْعُدُ الْمَرْأَةُ فِی الصَّلٰوةِ کَمَا يَقْعُدُ الرَّجُلُ) ۳۶

”عورت نماز میں اس طرح بیٹھے جیسے مرد بیٹھتا ہے۔“

اور علّامہ محمد ناصر الدین البانی رحمہٗ اللہ نے اپنی کتاب صفۃ صلوٰۃ النبی ﷺ میں ن سے یہ روایت ان الفاظ سے نقل کی ہے:

(تَفْعَلُ الْمَرْأَةُ فِی الصَّلٰوةِ کَمَا يَفْعَلُ الرَّجُلُ) ۳۷

”عورت نماز میں اُسی طرح کرے جیسے مرد کرتا ہے۔“

یہ اثر اس بات کی تائید میں ہے کہ مرد عورت کی نماز میں کوئی فرق نہیں اور یہی قول صحیح یث کے موافق ہے۔

مصنّف ابن ابی شیبہ ۱/۲۷۰، السنن الکبریٰ البیہقی ۲/۲۲۲
مصنّف ابن ابی شیبہ ۱/۳۰۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت لبنان
صفۃ صلوٰۃ النبی ﷺ للالبانی ص ۱۷۰



تیسری بات یہ ہے کہ ابراہیم نخعی رحمہٗ اللہ کا وہ اثر صحیح احادیث کے خلاف ہے، کیونکہ اس میں یہ ہے کہ عورت سجدے کی حالت میں پیٹ اپنی رانوں کے ساتھ چپکا لے۔ لیکن نبی کریم ﷺ کا طریقہ یہ ہے کہ آپ ﷺ سجدے کی حالت میں اپنے پیٹ کو رانوں کے کسی حصے کے ساتھ نہیں لگاتے تھے، جیسا کہ پہلے حضرت ابوحمید الساعدی رضی اللہ عنہ کی روایت میں گزر گیا ہے۔

اب غور کیجئے کہ ابراہیم نخعی رحمہٗ اللہ کا اثر جس سے ہمارے محترم دوست نے دلیل لی ہے۔ حدیثِ رسول ﷺ کے بھی خلاف ہے۔ اور ابراہیم النخعی رحمہٗ اللہ کے خود اپنے اس قول کے بھی خلاف ہے جو کہ صحیح سند سے ثابت ہے۔ پس ایسا اثرِ تابعی کیسے حُجّت ہوسکتا ہے؟

## احناف کی چھٹی دلیل:

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ اس بات کو مکروہ جانتے تھے کہ مرد جب سجدہ کرے تو اپنے پیٹ کو رانوں پر رکھے جیسا کہ عورت رکھتی ہے۔ ۳۸

## اہلِ حدیث کا جواب:

آپ کی یہ دلیل بھی قابلِ قبول نہیں کیونکہ یہ شرعی حُجّت نہیں ہے۔ یہ امام مجاہد رحمہٗ اللہ کا اثر ہے۔ کوئی اثرِ صحابی و تابعی، کسی مرفوع حدیث کے مقابلہ میں کیسے حُجّت ہوسکتا ہے؟ ایک عالم کا قول جب صحیح مرفوع حدیث کے خلاف آجائے تو وہ ردّ کرنا چاہیئے نہ کہ صحیح حدیث کو چھوڑ کر اس قول کی تقلید کی جائے۔ خواہ وہ عالم کتنا ہی بڑا ہو۔

وحی تو صرف نبی ﷺ پر نازل ہوتی تھی جس میں غلطی کا کوئی امکان نہیں۔ باقی ہر انسان سے غلطی ممکن ہے، پس جس سے غلطی ممکن ہو اس کا ہر قول یا فعل کیسے دلیل کے طور پر پیش کیا جا سکتا ہے؟ جب کہ یہ بھی واضح ہوجائے کہ یہ قول و فعل صحیح مرفوع احادیث کے خلاف

۳۸ مصنف ابن ابی شیبہ ۱/۲۷۵

ہے،جیسا کہ یہاں پر ہے۔کیونکہ نبی کریم ﷺ سجدے میں اپنا پیٹ اپنی رانوں سے نہیں لگاتے تھے اور امت کو بھی یہ حکم دیا کہ ''جس طرح میں نماز پڑھتا ہوں اسی طرح تم بھی نماز پڑھا کرو۔''اور یہ حکم جیسا مردوں کو ہے اُسی طرح عورتوں کو بھی ہے۔پس نبی کریم ﷺ کا حکم چھوڑ کر حضرت مجاہد رحمہٗ اللہ کے قول پر عمل کرنا کون سا انصاف ہے؟

دوسری بات یہ ہے کہ یہ روایت مجاہد رحمہٗ اللہ سے سنداً صحیح ثابت بھی نہیں ہے۔کیونکہ امام مجاہد رحمہٗ اللہ سے جس (لیث بن ابی سلیم) نے یہ روایت کی ہے۔وہ ضعیف ہے۔۳۹

پس یہ قول اگر مجاہد رحمہٗ اللہ سے صحیح سند کے ساتھ مروی ہوتا تب بھی قابلِ حجّت نہیں تھا،اور جب یہ سنداً صحیح بھی نہیں تو پھر کیسے حدیثِ مرفوع کے مقابلے میں قابلِ حجّت ہوسکتا ہے۔

## احناف کی ساتویں دلیل:

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے سوال ہوا کہ رسولُ اللہ ﷺ کے زمانے میں عورتیں کیسے نماز پڑھتی تھیں؟انھوں نے فرمایا:

''چار زانو بیٹھ کر،پھر انہیں حکم دیا گیا کہ وہ خوب سمٹ کر بیٹھا کریں''۔ ۴۰

## اہلِ حدیث کا جواب:

یہ دلیل بھی باقی دلائل کی طرح قابلِ قبول نہیں کیونکہ یہ بھی سند کے لحاظ سے ضعیف ہے۔اس کی سند یوں ہے(ابو محمد البخاری،عن قبصۃ الطبری،عن زکریا بن یحییٰ النیسابوری،عن عبداللہ بن احمد بن خالد الرازی،عن ابی ثابت رزین بجیع البصری،عن ابراہیم بن مہدی،عن ابی الجواب الاخوص عن سفیان الثوری،عن ابی حنیفۃ عن نافع عن ابن عمر رضی اللہ عنہما)

اس کا راوی ابو محمد البخاری جس کا اصل نام عبداللہ بن محمد بن یعقوب الحارثی البخاری

۳۹ میزان الاعتدال ج/۳ تہذیب التہذیب ۸/ ۶۱۶
۴۰ جامع المسانید ا/ ۴۰۰

،جیسا کہ یہاں پر ہے۔کیونکہ نبی کریم ﷺ سجدے میں اپنا پیٹ اپنی رانوں سے نہیں تے تھے اور امت کو بھی یہ حکم دیا کہ ''جس طرح میں نماز پڑھتا ہوں اسی طرح تم بھی نماز پڑھا ۓ۔'' اور یہ حکم جیسا مردوں کو ہے اُسی طرح عورتوں کو بھی ہے۔پس نبی کریم ﷺ کا حکم چھوڑ ضرت مجاہد رحمہٗ اللہ کے قول پر عمل کرنا کون سا انصاف ہے؟

دوسری بات یہ ہے کہ یہ روایت مجاہد رحمہٗ اللہ سے سنداً صحیح ثابت بھی نہیں ہے۔کیونکہ مجاہد رحمہٗ اللہ سے جس (لیث بن ابی سلیم) نے یہ روایت کی ہے۔وہ ضعیف ہے۔۳۹

یہ قول اگر مجاہد رحمہٗ اللہ سے صحیح سند کے ساتھ مروی ہوتا تب بھی قابلِ حجّت نہیں تھا،اور جب داً صحیح بھی نہیں تو پھر کیسے حدیثِ مرفوع کے مقابلے میں قابلِ حجّت ہوسکتا ہے۔

## اف کی ساتویں دلیل:

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے سوال ہوا کہ رسولُ اللہ ﷺ کے زمانے میں یں کیسے نماز پڑھتی تھیں؟ انھوں نے فرمایا:

''چارزانو بیٹھ کر، پھر انہیں حکم دیا گیا کہ وہ خوب سمٹ کر بیٹھا کریں''۔ ۴۰

## حدیث کا جواب:

یہ دلیل بھی باقی دلائل کی طرح قابلِ قبول نہیں کیونکہ یہ بھی سند کے لحاظ سے ضعیف ۔اس کی سند یوں ہے (ابو محمد البخاری، عن قبیصۃ الطبری، عن زکریا بن یحییٰ النیسابوری، عن اللہ بن احمد بن خالد الرازی، عن ابی ثابت رزین تجیج البصری، عن ابراہیم بن مہدی، عن ابی ب الاخوص عن سفیان الثوری، عن ابی حنیفۃ عن نافع عن ابن عمر رضی اللہ عنہما)

اس کا راوی ابومحمد البخاری جس کا اصل نام عبداللہ بن محمد بن یعقوب الحارثی البخاری

یزان الاعتدال ج/۳ تہذیب التہذیب ۸/ ۶۱۶
امع المسانید ۱/ ۴۰۰



ہے۔استاذ کے لقب سے معروف ہے اور اس کی کنیت ابومحمد ہے۔امام ابن الجوزی نے کہا ہے کہ امام ابوسعید الرواس نے اس کے متعلق کہا ہے کہ متّہم بوضع الحدیث (اس پر حدیثیں گھڑنے کا الزام) ہے۔امام احمد السلیمانی کہتے ہیں کہ وہ ایک حدیث کی سند دوسری سند کے متن کے ساتھ اور کسی اور سند والا متن کسی اور سند کے ساتھ لگا دیا کرتا تھا اور یہ بھی حدیث گھڑنے کا ہی ایک طریقہ ہے۔

امام ابوزرعہ اس کے متعلق کہتے ہیں کہ یہ ضعیف ہے۔امام حاکم اس کے متعلق کہتے ہیں کہ یہ عجیب عجیب کارناموں والا ہے یا عجیبو غریب حدیثوں کو بیان کرنے والا ہے۔اور وہ بھی ثقہ راویوں سے، یعنی ثقہ رواۃ کی طرف عجیب عجیب روایات منسوب کرتا تھا۔امام خطیب بغدادی کہتے ہیں:

( لَایُحْتَجُّ بِهٖ ) ۴۱ ''یہ قابلِ حجّت نہیں ہے۔''

اسی طرح دیگر محدّثین وائمہ فنُّ الرّجال نے اسے ضعیف کہا ہے۔اور اس سند کے کچھ اور راوی بھی ضعفاء اور مجہولین ہیں۔۴۲

پس یہ روایت بھی قابلِ حجّت نہیں ہے، کیونکہ یہ انتہائی ضعیف ہے اور اس کی سند میں اندھیرا ہی اندھیرا ہے۔

## احناف کی آٹھویں دلیل:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

''تسبیح مردوں کے لیئے ہے اور تصفیق (ایک ہاتھ کی پُشت دوسرے کی ہتھیلی پر مارنا) عورتوں کے لیئے ہے۔'' ۴۳

۴۱ دیکھیئے: میزان الاعتدال ۲/ ۴۹۶، لسان المیزان ۳/ ۳۴۸
۴۲ فتاویٰ الدین الخالص ۴/ ۸۶ للشیخ امین اللہ حفظہٗ اللہ تعالیٰ۔
۴۳ بخاری ۱/ ۱۶۰، مسلم ۱/ ۱۷۵، ترمذی ۱/ ۹۵

## اہلِ حدیث کا جواب:

مسلمان کی شان یہ ہوتی ہے کہ جب اسے اللہ کے نبی ﷺ کا قول صحیح واسطے کے ساتھ پہنچے تو وہ فوراً اُس پر ایمان رکھتے ہوئے عمل شروع کر لیتا ہے۔ الحمد للہ ہم اہلِ حدیث کہلاتے ہوئے کسی حدیثِ صحیح کو رد کرنے کی جرأت نہیں کر سکتے۔ یہ حدیث سنداً بالکل صحیح ہے اور اس بات کی صریح دلیل ہے کہ اگر نماز میں کوئی مسئلہ پیش آ جائے جس کی کسی کو اطلاع دینی ضروری ہو جیسے امام بھول جائے تو مرد **سُبْحَانَ اللّٰہ** کہے اور عورت اپنی ہتھیلی دوسرے ہاتھ کی پُشت پر مارے تا کہ امام کو اطلاع ہو جائے کہ مجھ سے کوئی غلطی ہو گئی۔ اللہ کے فضل اور اسی کی توفیق سے ہم اس پر عمل کرتے ہیں اور تمام اہلِ حدیث کا اس پر اتفاق ہے کہ اگر امام بھول جائے تو مرد اُسے اطلاع دینے کے لیۓ **سُبْحَانَ اللّٰہ** کہے اور عورت ہاتھ پر ہاتھ مارے اور یہ بات میں پہلے بیان کر چکا ہوں کہ جہاں عورت اور مرد کے درمیان کسی عبادت میں شریعت نے تفریق کی ہے تو وہاں تفریق کرنا چاہیۓ، لیکن جہاں تفریق کی کوئی صحیح دلیل شریعت سے ثابت نہ ہو وہاں پر اپنی طرف سے فرق کرنا یا علماء کے قول کو اور ضعیف و موضوع روایات کو بنیاد بنا کر فرق کرنا جائز نہیں۔ پس یہاں پر جو حدیث محترم نے پیش کی ہے یہ سنداً صحیح ہے اور جو مسئلہ اس سے ثابت ہوتا ہے اس پر ہم عمل بھی کرتے ہیں، لیکن اس سے ارکان و افعالِ نماز میں عورتوں اور مردوں کے درمیان فرق کرنا ثابت نہیں ہوتا جو شریعت نے عام رکھا ہے۔

دوسری گزارش یہ ہے کہ نماز کی ہیئت اور طریقہ میں مرد و عورت کے درمیان کوئی فرق نہیں اور یہ تسبیح اور تصفیق تو ایک اضافی چیز ہے، جو نماز کی اصل ہیئت نہیں ہے اور ہمارا زیرِ بحث مسئلہ تو یہ ہے کہ نماز کی اصل شکل و صورت اور ہیئت و کیفیّت میں عورتوں اور مردوں کے درمیان فرق نہیں اور جہاں فرق صحیح حدیث سے ثابت ہو جائے ہم اس کو ماننے کے لیۓ تیار ہیں (**وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ عَلٰی تَوْفِیْقِہٖ**) اور ایک عجیب بات یہ ہے کہ اندھی و جامد تقلید کی رسی میں جو لوگ جکڑے ہوئے ہیں وہ اتبّاعِ سنّت سے محروم رہتے ہیں، یہی مسئلہ لے لیں کہ نماز کی کیفیّت میں

## …حدیث کا جواب:

مسلمان کی شان یہ ہوتی ہے کہ جب اسے اللہ کے نبی ﷺ کا قول صحیح واسطے کے …ہ پہنچے تو وہ فوراً اُس پر ایمان رکھتے ہوئے عمل شروع کر لیتا ہے۔ الحمد للہ ہم اہلِ حدیث …اتے ہوئے کسی حدیثِ صحیح کو ردّ کرنے کی جرأت نہیں کر سکتے۔ یہ حدیث سنداً بالکل صحیح ہے …س بات کی صریح دلیل ہے کہ اگر نماز میں کوئی مسئلہ پیش آجائے جس کی کسی کو اطلاع دینی …ری ہو جیسے امام بھول جائے تو مرد سُبْحَانَ اللّٰہ کہے اور عورت اپنی ہتھیلی دوسرے ہاتھ کی …پر مارے تاکہ امام کو اطلاع ہو جائے کہ مجھ سے کوئی غلطی ہوگئی۔ اللہ کے فضل اور اسی کی …ن سے ہم اس پر عمل کرتے ہیں اور تمام اہلِ حدیث کا اس پر اتفاق ہے کہ اگر امام بھول …ئے تو مرد اُسے اطلاع دینے کے لیئے سُبْحَانَ اللّٰہ کہے اور عورت ہاتھ پر ہاتھ مارے اور …ت میں پہلے بیان کر چکا ہوں کہ جہاں عورت اور مرد کے درمیان کسی عبادت میں شریعت تفریق کی ہے تو وہاں تفریق کرنا چاہیئے، لیکن جہاں تفریق کی کوئی صحیح دلیل شریعت سے …ت نہ ہو وہاں پر اپنی طرف سے فرق کرنا یا علماء کے قول کو اور ضعیف وموضوع روایات کو بنیاد …ر فرق کرنا جائز نہیں۔ پس یہاں پر جو حدیث محترم نے پیش کی ہے یہ سنداً صحیح ہے اور جو …ہ اس سے ثابت ہوتا ہے اس پر ہم عمل بھی کرتے ہیں، لیکن اس سے ارکان وافعالِ نماز میں …وں اور مردوں کے درمیان فرق کرنا ثابت نہیں ہوتا جو شریعت نے عام رکھا ہے۔

دوسری گزارش یہ ہے کہ نماز کی ہیئت اور طریقہ میں مرد وعورت کے درمیان کوئی فرق …ں اور یہ تسبیح اور تصفیق تو ایک اضافی چیز ہے، جو نماز کی اصل ہیئت نہیں ہے اور ہمارا زیرِ بحث …ہ تو یہ ہے کہ نماز کی اصل شکل وصورت اور ہیئت وکیفیّت میں عورتوں اور مردوں کے درمیان …ں نہیں اور جہاں فرق صحیح حدیث سے ثابت ہو جائے ہم اس کو ماننے کے لیئے تیار ہیں (وَلِلّٰہِ …حَمْدُ عَلٰی تَوْفِیْقِہٖ) اور ایک عجیب بات یہ ہے کہ اندھی وجامد تقلید کی رسی میں جو لوگ …ے ہوئے ہیں وہ اتباعِ سنّت سے محروم رہتے ہیں، یہی مسئلہ لے لیں کہ نماز کی کیفیّت میں



اللہ کے نبی ﷺ سے کسی معتمد سند کے ساتھ مرد وعورت کے لیئے کوئی فرق ثابت نہیں مگر مقلّدین اس میں فرق کرتے ہیں کیونکہ ان میں سے بعض کے ائمہ نے ایسا ہی کہا ہے۔ لیکن یہاں پر حدیث صحیح ہے، اسے مانتے ہوئے لیکن اپنے غلط خیال کو تقویت دینے کے لیئے دلیل کے طور پر پیش کرتے ہیں۔ حالانکہ جو مسئلہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے خود اس کے خلاف عمل کرتے ہیں۔ یہ حدیث صاف بتاتی ہے کہ امام بھولے تو مقتدی مرد سُبْحَانَ اللّٰہ کہے، لیکن حنفی مذہب کے بعض مقلّدین سُبْحَانَ اللّٰہ کی جگہ اَللّٰہُ اَکْبَر کہتے ہیں۔ جو اس حدیث کی مخالفت ہے۔ (فَاِلَی اللّٰہِ الْمُشْتَکٰی)

## احناف کی نویں دلیل:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''بالغہ عورت کی نماز اوڑھنی کے بغیر قبول نہیں ہوتی۔''[۴۴]

## اہلِ حدیث کا جواب:

پہلے بھی کئی دفعہ گزارش کر چکا ہوں کہ ہمیں کسی بھی مسئلے میں صحیح صریح حدیث ملے تو ہم اس کو اپنا مذہب سمجھتے ہیں اور اس پر عمل بھی کرتے ہیں۔ خواہ ہمارے کسی استاد یا عالم کی بات اس حدیث کے خلاف بھی کیوں نہ ہو پھر بھی ہم حدیث کو لیں گے اور اپنے عالم کا قول چھوڑ دیں گے۔ یہ ہمارا ایمانی تقاضا ہے۔ چونکہ جو حدیث آپ نے پیش کی ہے یہ اس بات کی واضح دلیل ہے کہ مرد وعورت کے لباس میں فرق ہے۔ عورت بغیر اوڑھنی کے نماز نہیں پڑھے گی اور اگر مرد ننگے سر نماز پڑھ لے تو نماز درست ہے، کیونکہ اس میں جو حکم آیا ہے کہ بغیر اوڑھنی کے نماز قبول نہیں ہوتی صرف بالغہ عورت کے ساتھ مخصوص کیا گیا ہے، لیکن اس سے یہ دلیل لینا کہ عورت کی نماز کی کیفیّت اور ہیئت بھی مردوں سے الگ ہے یہ غلط ہے، کیونکہ لباس نماز کی کیفیّت سے الگ ایک اضافی چیز ہے جو نماز کے لیئے شرط ہے۔

۴۴ ابوداؤد ۱/۹۶، ترمذی ۱/۸۶۔

جس طرح اس پر یہ صحیح حدیث پیش کی گئی مرد وعورت کے ''لباس'' میں فرق کی واضح دلیل ہے، اسی طرح نماز کی کیفیّت میں فرق کی واضح اور صحیح دلیل پیش کی جائے تو ہم ماننے کے لیئے ہروقت تیار ہیں۔ چونکہ جو دلائل آپ حضرات پیش کرتے ہیں ان میں سے جو صریح ہیں وہ تو من گھڑت یا ضعیف ہیں اور جو صحیح ہیں ان سے مسئلہ ثابت نہیں ہوتا۔ اس لیئے ہم آپ کا یہ مسئلہ (مرد وعورت کی نماز میں فرق) تسلیم نہیں کرتے۔ اور دوسری طرف اللہ کے نبی ﷺ کا حکم عام ہے کہ ''میری نماز کی طرح نماز پڑھا کرو'' جس میں مرد وعورت سب شامل ہیں۔

## ❸ ہاتھ باندھنے میں فرق

### احناف کی دلیل:

حضرت مولانا عبدالحئ لکھنوی رحمۂ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''رہا ہاتھ باندھنے کا معاملہ، عورت کے حق میں تو فقہاء کا اس پر اتفاق ہے کہ ان کے لیئے سنّت سینے پر ہاتھ باندھنا ہے۔'' ۴۵

### اہلِ حدیث کا جواب:

علاّمہ عبدالحئ لکھنوی کا قول دلیلِ شرع نہیں کیونکہ وہ معصوم عن الخطاء نہیں تھے۔ نہ اُن پر وحی نازل ہوتی تھی۔ لہٰذا ان کا قول دلیل میں پیش کرنا صرف اور صرف اپنی تحریر کو طول دینے کے سوا کچھ بھی نہیں۔

دوسری بات یہ ہے کہ جیسا عورتوں کے لیئے سینے پر ہاتھ باندھنا مسنون ہے اسی طرح مردوں کے لیئے بھی سینے پر ہاتھ باندھنا مسنون ہے، کیونکہ فرق کی کوئی صحیح دلیل نہیں۔ اور عورتوں کے لیئے سینے پر ہاتھ رکھنے کے بارے میں تمام فقہاء کا تو اتفاق نہیں ہے، البتہ اگر صرف حنفی مسلک کے فقہاء کا اتفاق کہا جائے تو درست ہوگا۔ کیونکہ مالکی مسلک کے بعض

۴۵ السعایۃ ۲/۱۵۶

جس طرح اس پر یہ صحیح حدیث پیش کی گئی مرد وعورت کے ''لباس'' میں فرق کی واضح ں ہے، اسی طرح نماز کی کیفیّت میں فرق کی واضح اور صحیح دلیل پیش کی جائے تو ہم ماننے کے ہروقت تیار ہیں۔ چونکہ جو دلائل آپ حضرات پیش کرتے ہیں ان میں سے جو صریح ہیں وہ ن گھڑت یا ضعیف ہیں اور جو صحیح ہیں ان سے مسئلہ ثابت نہیں ہوتا۔ اس لیئے ہم آپ کا یہ ہ (مرد وعورت کی نماز میں فرق) تسلیم نہیں کرتے۔ اور دوسری طرف اللہ کے نبی ﷺ کا عام ہے کہ ''میری نماز کی طرح نماز پڑھا کرو'' جس میں مرد وعورت سب شامل ہیں۔

## ③ ہاتھ باندھنے میں فرق

### ناف کی دلیل:

حضرت مولانا عبدالحئی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''رہا ہاتھ باندھنے کا لہ، عورت کے حق میں تو فقہاء کا اس پر اتفاق ہے کہ ان کے لیئے سنّت سینے پر ہاتھ باندھنا ے''[۴۵]

### ل حدیث کا جواب:

علاّمہ عبدالحئی لکھنوی کا قول دلیلِ شرع نہیں کیونکہ وہ معصوم عن الخطاء نہیں تھے۔ نہ اُن ں نازل ہوتی تھی۔ لہٰذا ان کا قول دلیل میں پیش کرنا صرف اور صرف اپنی تحریر کو طول دینے سوا کچھ بھی نہیں۔

دوسری بات یہ ہے کہ جیسا عورتوں کے لیئے سینے پر ہاتھ باندھنا مسنون ہے اسی ح مردوں کے لیئے بھی سینے پر ہاتھ باندھنا مسنون ہے، کیونکہ فرق کی کوئی صحیح دلیل نہیں۔ ورتوں کے لیئے سینے پر ہاتھ رکھنے کے بارے میں تمام فقہاء کا تو اتفاق نہیں ہے، البتہ رف حنفی مسلک کے فقہاء کا اتفاق کہا جائے تو درست ہوگا۔ کیونکہ مالکی مسلک کے بعض

سعایۃ ۲/۱۵۶



فقہاء تو ان کے لیئے بھی ارسال (ہاتھ لٹکتے چھوڑنے) کے قائل ہیں تو پھر تمام فقہاء کا اتفاق کیسے ہوا؟ بہرحال نماز میں مرد وعورت سب کو ہاتھ سینے پر باندھنا چاہیئے۔ کیونکہ یہی اللہ کے نبی ﷺ سے ثابت ہے اور اس میں عورت و مرد کی تفریق پر کوئی صحیح دلیل وارد نہیں ہوئی ہے۔

## ④ جلسہ وسجدہ میں فرق

### احناف کی دلیل:

امام ابوزید قیروانی مالکی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ عورت نماز کی ہیئت وکیفیّت میں مرد ہی کی طرح ہے الاّ یہ کہ عورت اپنے آپ کو ملا سمٹا کر رکھے گی، اپنی رانیں اور بازو کھول کر نہیں رکھے گی۔ پس عورت اپنے جلسہ اور سجدہ دونوں میں خوب ملی ہوئی اور سمٹی ہوئی ہوگی۔[۴۶]

### اہلِ حدیث کا جواب:

جیسا کہ پہلے کئی دفعہ بیان کیا گیا ہے کہ نبی کریم ﷺ کا حکم عام ہے جس میں مرد وعورت سب کو یہ فرمایا گیا ہے کہ میری نماز کی طرح نماز پڑھا کرو۔ پس نبی کریم ﷺ کا ایک عام حکم کسی عالم کے قول یا فتوے سے کسی کے ساتھ مختص نہیں ہوجاتا جب تک اس کی تخصیص کے لیئے نبی کریم ﷺ کی صحیح حدیث یا آیتِ قرانی نہ آئے۔ لہٰذا اس مسئلے کو ثابت کرنے کے لیئے ایسے دلائل جو آپ نے پیش کیئے ہیں کافی نہیں کیونکہ ان میں جو مرفوع ہیں وہ من گھڑت اور ضعیف ہیں اور کچھ جو علماء کے اقوال ہیں وہ نبی ﷺ کے کسی عام حکم کے مخصص نہیں بن سکتے، بلکہ نبی ﷺ کا حکم اسی طرح عام ہے، مرد وعورت سب اس میں شامل ہیں۔

جس طرح پہلے بھی میں نے گزارش کی ہے کہ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کو اللہ نے تمام امت کے لیئے ہدایت بنا کر بھیجا ہے اور آپ ﷺ کی زندگی کو سب کے لیئے نمونہ قرار دیا

۴۶ الرسالہ۔ بحوالہ نصب العمود صفحہ ۵۰

ہے، پس تمام امت کیلئے اپنی عبادات کا طریقہ ایجاد کرنا یا کسی عام حکم کی تخصیص کرنا کسی بھی امتی کے لیئے جائز نہیں ہے۔

پس مرد وعورت کے لیئے طریقۂ عبادت صرف وہی قابلِ قبول ہوگا جس پر قرآن وسنّت سے کوئی دلیل ہو اور جہاں پر دلیل نہ ہو وہاں کوئی فرق قابلِ قبول نہیں ہے۔

## احناف:

اگر یہ احادیث آپ کے نزدیک ضعیف ہیں تو اِنھیں ضعیف ثابت کرنے کے دو طریقے ہیں:

یا تو قولِ رسولُ اللہ ﷺ ہو یا کسی امام کا قول: تقلید اور غیرِ رسول کا قول تو آپ کے نزدیک معتبر نہیں اس لیئے پہلی صورت آپ کے نزدیک معتبر ہوئی، لہٰذا ان حدیثوں کے ضُعف کے لیئے صریح صحیح، چلیئے ضعیف حدیث ہی لے آیئے۔

## اہلِ حدیث:

محترم! گزارش یہ ہے کہ احادیث کا ضُعف اور صحت اُن کی سند پر مبنی ہے۔ اگر کسی کی سند نہ ہو تو وہ حدیث بے بنیاد ہوگی، کیونکہ حدیث اس وقت تک بیان کرنا اور اس پر عمل کرنا چاہیئے جب اس کی مکمل تحقیق ہو جائے کہ یہ حدیث نبی کریم ﷺ نے کہی ہے۔ پھر اسے کس نے ہم تک پہنچایا ہے؟ اس نے کس سے سنی تھی، جب تک یہ سلسلہ آخر تک نہ پہنچ جائے اس وقت تک تحقیق مکمل نہیں۔ پھر پہنچانے والوں کی تحقیق کرنی چاہیئے کہ یہ سچے تھے یا جھوٹے؟ دیندار تھے یا بے دین؟ بات یاد رکھنے والے تھے یا بھولنے والے؟

قرآن کی تعلیم بھی یہی ہے کہ جب تمہارے پاس کوئی خبر پہنچے تو اس کی تحقیق کرلو۔[۴۷]

اللہ کے نبی ﷺ فرماتے ہیں:

---

[۴۷] دیکھیئے: سورۃ الحجرات، آیت:۶

[۴۸] صحیح مسلم بحوالہ صحیح الجامع الصغیر: ۴۴۸۲ وسلسلۃ الاحادیث الصحیحہ: ۲۰۲۵

،پس تمام امت کیلئے اپنی عبادات کا طریقہ ایجاد کرنا یا کسی عام حکم کی تخصیص کرنا کسی بھی امتی لیئے جائز نہیں ہے۔

پس مرد وعورت کے لیئے طریقۂ عبادت صرف وہی قابلِ قبول ہوگا جس پر قرآن ت سے کوئی دلیل ہو اور جہاں پر دلیل نہ ہو وہاں کوئی فرق قابلِ قبول نہیں ہے۔

**اف:**

اگر یہ احادیث آپ کے نزدیک ضعیف ہیں تو اِنھیں ضعیف ثابت کرنے کے ریقے ہیں:

یا تو قولِ رسولُ اللہ ﷺ ہو یا کسی امام کا قول: تقلید اور غیرِ رسول کا قول تو آپ کے یک معتبر نہیں اس لیئے پہلی صورت آپ کے نزدیک معتبر ہوئی، لہٰذا ان حدیثوں کے ضُعف لیئے صریح صحیح، چلیئے ضعیف حدیث ہی لے آیئے۔

**حدیث:**

محترم! گزارش یہ ہے کہ احادیث کا ضُعف اور صحت اُن کی سند پر مبنی ہے۔ اگر کسی کی نہ ہو تو وہ حدیث بے بنیاد ہوگی، کیونکہ حدیث اس وقت تک بیان کرنا اور اس پر عمل کرنا یۓ جب اس کی مکمل تحقیق ہو جائے کہ یہ حدیث نبی کریم ﷺ نے کہی ہے۔ پھر اسے کس ہم تک پہنچایا ہے؟ اس نے کس سے سنی تھی، جب تک یہ سلسلہ آخر تک نہ پہنچ جائے اس ۔ تک تحقیق مکمل نہیں۔ پھر پہنچانے والوں کی تحقیق کرنی چاہیئے کہ یہ سچے تھے یا ٹے؟ دیندار تھے یا بے دین؟ بات یاد رکھنے والے تھے یا بھولنے والے؟

قرآن کی تعلیم بھی یہی ہے کہ جب تمہارے پاس کوئی خبر پہنچے تو اس کی تحقیق کرلو۔[۴۷]

اللہ کے نبی ﷺ فرماتے ہیں:

---

یکھیئے: سورۃ الحجرات، آیت:۶

ح مسلم بحوالہ صحیح الجامع الصغیر: ۴۴۸۲ وسلسلۃ الاحادیث الصحیحہ: ۲۰۲۵



((كَفٰى بِالْمَرْءِ كَذِباً اَنْ يُحَدِّثَ بِكُلِّ مَاسَمِعَ))[۴۸]

”آدمی کے لیئے یہ جھوٹ کافی ہے کہ وہ ہر بات بیان کردے جو اس نے سنی ہو۔“

یعنی تحقیق کیئے بغیر کوئی بات بیان کرے۔ پس جب تک کسی بات کی تحقیق مکمل نہ ہو اس وقت تک اس کو بیان نہیں کرنا چاہیئے۔ اور سب سے زیادہ تحقیق احادیثِ رسول ﷺ میں ضروری ہے۔ کیونکہ یہ ہمارے دین کا حصہ ہیں۔ اور دینِ اسلام کے دشمنوں نے بھرپور کوشش کی ہے کہ دینِ اسلام کے حُلیہ کو بگاڑنے کے لیئے نبی کریم ﷺ پر جھوٹ باندھیں لیکن ان کے جھوٹ کو سچی حدیثوں سے الگ کرنے کے لیئے اللہ نے ان محدِّثین کرام سے کام لیا ہے جنہیں آج ائمہ جرح وتعدیل کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اور ان ائمہ کا کسی راوی کے بارے میں جرح کرنا، اس کا حال بیان کرنا، ایک قسم کی گواہی ہے جسے ماننا ضروری ہے کیونکہ گواہ کی گواہی کو قبول کرنا اللہ اور رسول ﷺ کا حکم ہے۔ اور یہ تقلید نہیں ہے کیونکہ یہ محدِّثینِ کرام اپنا آنکھوں دیکھا حال (مشاہدہ) بیان کرتے ہیں۔ اگر ہم ہر قسم کی جرح کو قبول کرتے تو پھر اسے تقلید کہا جا سکتا ہے لیکن محدِّث کی کسی راوی کے بارے میں جرحِ مبہم کو ہم قبول نہیں کرتے جب تک اس کے ضُعف کی وجہ بیان نہ کرے۔ مثلاً کسی راوی میں جھوٹ بولنے کی عادت ہو یا اس کا حافظہ کمزور ہو، زیادہ بھولنے والا ہو یا فسق وفجور کی عادات رکھتا ہو یا تدلیس کرنے والا ہو وغیرہ وغیرہ۔

پس تمام اہلِ السنّت والجماعت اس بات پر متّفق ہیں کہ محدِّثین کا کسی راوی کے بارے میں ضعیف کہنا یا صحیح کہنا اس کے قابلِ حجّت ہونے یا نہ ہونے میں معتبر ہے۔ اگر آپ کے پاس حدیث کے ضُعف وصحت کو معلوم کرنے کے لیئے اور کوئی طریقہ ہو تو اس کی وضاحت کردیں۔ اگر اور کوئی طریقہ نہیں بلکہ یہی طریقہ ہے جس پر اہلِ السنّت والجماعت کا اتفاق ہے تو پھر آپ کو ماننا پڑے گا کہ مرد وعورت کے طریقۂ نماز میں کوئی فرق نہیں کیونکہ اس کے بارے میں قابلِ حُجّت دلیل اور نص نہیں ہے۔

## صاحبِ تحریر کی بوکھلاہٹ کا پلندہ:

اگر غیر مقلّدین کے نزدیک مرد و عورت کی نماز میں کوئی فرق نہیں ہے تو پھر مندرجہ ذیل چیزوں کی عورتوں کو اجازت ملنی چاہیئے۔

۱۔ وہ اگر اپنی الگ مسجد بنانا چاہیں تو بنالیں۔

۲۔ اس میں وہ مؤذّن، امام، خطیب بھی بنانا چاہیئے تو بنالیں۔

۳۔ انہیں آذان دینے کی اجازت ہونی چاہیئے۔

۴۔ اقامت کی اجازت ہونی چاہیئے۔

۵۔ مردوں کی امامت کی اجازت ہونی چاہیئے۔

۶۔ مردوں کی طرح عورت کو بھی آگے ہو کر امامت کرانی چاہیئے۔ درمیان میں کھڑے ہونے کی پابندی نہیں ہونی چاہیئے۔

۷۔ مردوں کے ساتھ کھڑے ہو کر نماز پڑھنے کی اجازت ہونی چاہیئے۔

۸۔ اونچی آواز سے قراءت اور اونچی آواز سے آمین کہنے کی اجازت ہونی چاہیئے۔

۹۔ انہیں بھی ننگے سر نماز پڑھنے، نیز کہنیاں اور ٹخنے کھول کر نماز پڑھنے کی اجازت ہونی چاہیئے۔

۱۰۔ ان کے لیئے بھی جماعت میں شرکت ضروری ہونی چاہیئے۔

۱۱۔ ان پر بھی جمعہ کی نماز واجب ہونی چاہیئے۔

لیکن غیر مقلّدین حضرات عورتوں کو ان امور کی اجازت نہیں دیتے، بلکہ مرد و عورت میں فرق کرتے ہیں۔ ہمیں بتلایا جائے کہ ان امور میں فرق کرنا مداخلت فی الدّین نہیں تو فقہاء نے جن امور میں فرق بیان کیا ہے، اُن میں فرق کرنا مداخلت فی الدّین کیوں ہے؟

## ب تحریر کی بوکھلاہٹ کا پلندہ:

اگر غیر مقلدّین کے نزدیک مرد وعورت کی نماز میں کوئی فرق نہیں ہے تو پھر مندرجہ
، چیزوں کی عورتوں کو اجازت ملنی چاہیئے۔

وہ اگر اپنی الگ مسجد بنانا چاہیں تو بنالیں۔

اس میں وہ مؤذّن، امام، خطیب بھی بنانا چاہیئے تو بنالیں۔

انہیں آذان دینے کی اجازت ہونی چاہیئے۔

اقامت کی اجازت ہونی چاہیئے۔

مردوں کی امامت کی اجازت ہونی چاہیئے۔

مردوں کی طرح عورت کو بھی آگے ہو کر امامت کرانی چاہیئے۔ درمیان میں کھڑے
نے کی پابندی نہیں ہونی چاہیئے۔

مردوں کے ساتھ کھڑے ہو کر نماز پڑھنے کی اجازت ہونی چاہیئے۔

اونچی آواز سے قراءت اور اونچی آواز سے آمین کہنے کی اجازت ہونی چاہیئے۔

انہیں بھی ننگے سر نماز پڑھنے، نیز کہنیاں اور ٹخنے کھول کر نماز پڑھنے کی اجازت ہونی
یئے۔

ان کے لیئے بھی جماعت میں شرکت ضروری ہونی چاہیئے۔

ان پر بھی جمعہ کی نماز واجب ہونی چاہیئے۔

لیکن غیر مقلدّین حضرات عورتوں کو ان امور کی اجازت نہیں دیتے، بلکہ مرد وعورت
فرق کرتے ہیں۔ ہمیں بتلایا جائے کہ ان امور میں فرق کرنا مداخلت فی الدّین نہیں تو فقہاء
جن امور میں فرق بیان کیا ہے، اُن میں فرق کرنا مداخلت فی الدّین کیوں ہے؟



## اہلِ حدیث کے (11) جواباب:

ہمارے نزدیک مرد وعورت کی نماز کی ہیئت، کیفیّت اور طریقۂ ادا میں کوئی فرق نہیں ہے۔ اور (بوکھلاہٹ کے نتیجہ میں موضوع سے غیر متعلقہ) جو اعتراضات آپ نے تحریر کیئے ہیں ان کا ترتیب وار جواب اور حقیقت ملاحظہ ہو:

① آپ نے عورتوں کے لیئے الگ مسجد بنانے کو کہا ہے حالانکہ عورتوں کی نماز مسجد کی بجائے گھر میں زیادہ افضل ہے، بخلاف مردوں کے کہ اُن کے لیئے مسجد میں آنا ضروری ہے۔ اب یہ فرق ہم اپنی طرف سے نہیں کر رہے ہیں بلکہ ہمارے پیارے نبی ﷺ نے یہ فرق بیان کیا ہے جیسا کہ پہلے میں نے صحیح مسلم اور ابوداؤد کے حوالے سے بیان کیا ہے۔ پس یہ مداخلت فی الدّین نہیں، مداخلت فی الدّین تب ہوتی جب ہم اپنی طرف سے فرق بنا دیتے، بغیر کسی دلیلِ شرعی کے۔ ہاں اگر عورتیں کسی محفوظ جگہ گھروں میں آپس میں جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا چاہیں تو اس کی اجازت شریعت نے دی ہے۔ جیسا کہ امام ابوداؤد رحمۃُ اللہ نے حضرت ام ورقہ رضی اللہ عنہا والی حدیث روایت کی ہے کہ اللہ کے نبی ﷺ نے ان کے لیئے ایک مؤذّن مقرر کیا تھا جو ان کے لیئے آذان کہا کرے اور ان کو حکم دیا تھا کہ اپنے گھر والوں کی امامت کرایا کریں۔ (۴۹) ایک راویٔ حدیث عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ میں نے وہ مؤذّن دیکھا ہے، وہ ایک بہت ہی بوڑھا شخص تھا۔

علاّمہ نیموی حنفی اس روایت کے متعلق لکھتے ہیں:

(اِسْنَادُہٗ حَسَنٌ) ''اسکی سند حسن درجہ کی ہے۔'' ۵۰؎

پس معلوم ہوا کہ عورتیں الگ سے کسی گھر میں جماعت کرا سکتی ہیں۔

② اس میں مؤذن بوڑھا رکھا جائے گا۔ جیسا کہ مذکورہ حدیث میں بیان ہوا ہے بشرطیکہ یہ بوڑھا اُسی گھر کا فرد ہو کیونکہ وہ بوڑھا مؤذِّن حضرت امّ ورقہ رضی اللہ عنہا کا غلام تھا، جیسا کہ

۴۹؎ سنن ابی داؤد، باب امامۃ النسآء: ۱/۲۰۲ ۵۰؎ دیکھیئے اثار السنن ص ۱۶۴

نصب الرایہ وغیرہ کی روایت میں اس کی وضاحت موجود ہے اور خطیب تو جمعہ پڑھانے کے لیئے ہوتا ہے پس جمعہ کی نماز عورتوں پر فرض نہیں، جیسا کہ آگے (نمبر فقرہ ۱۱) کے جواب سے معلوم ہو جائے گا۔ اگر جمعہ پڑھنے کے لیئے عورتیں جانا چاہیں تو جامع مسجد کا جو خطیب ہو گا اس کا خطبہ سن کر اسی کے پیچھے نماز پڑھ لیں۔ پس ان کے لیئے الگ خطیب کی ضرورت ہی نہیں۔

③④ مذکورہ حدیث سے واضح ہوا کہ عورتوں کے لیئے نبی کریم ﷺ نے بوڑھا شخص مؤذّن مقرر کیا لیکن ان کو خود آذان کہنے کا حکم نہیں دیا۔ ہاں اگر کوئی عورت عورتوں کی مخصوص جماعت کے لیئے آذان واقامت کہہ دے تو اس کا بھی جواز ہے۔ جیسا کہ امام عطاء بن ابی رباح رحمۂ اللہ وغیرہ نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے نقل کیا ہے کہ وہ عورتوں کی جماعت کراتیں اور آذان واقامت بھی کہتی تھیں۔ ۵۱

⑤ آپ نے جو یہ لکھا ہے کہ عورتوں کو مردوں کی امامت کی اجازت ہونی چاہیئے۔ یہ اجازت نبی کریم ﷺ نے ہی نہیں دی۔ صرف عورتوں کو مردوں کے پیچھے نماز پڑھنے کی اجازت دی ہے، پس ہمیں یہ اختیار نہیں کہ ہم عورتوں کو مردوں کے لیئے امام بنا دیں۔

⑥ آپ کا یہ کہنا کہ مردوں کی طرح عورت کو بھی آگے ہو کر امامت کرانی چاہیئے۔ پیارے بھائی! اللہ سے ڈریں، یہ تو آپ نبی ﷺ پر اعتراض کر رہے ہیں، کیونکہ یہ تو نبی ﷺ کا حکم ہے کہ مرد امام آگے کھڑا ہو گا، لیکن عورت عورتوں کی امامت کراتے وقت صف کے درمیان میں کھڑی ہو۔ اب آپ یہ کہنے کی جرأت کیسے کر سکتے ہیں کہ ایسا نہیں کرنا چاہیئے بلکہ عورت کو امامت کراتے وقت آگے کھڑا ہونا چاہیئے۔

⑦ آپ کا یہ کہنا کہ عورت کو جماعت میں مردوں کے ساتھ کھڑے ہو کر نماز پڑھنی چاہیئے۔ یہ بھی اللہ کے نبی ﷺ کے حکم پر اعتراض کرنا ہے۔ کیونکہ یہ حکم آپ ﷺ کا ہے کہ

۵۱ نصب الرایہ ص ۳۰

ب الرایہ وغیرہ کی روایت میں اس کی وضاحت موجود ہے اور خطیب تو جمعہ پڑھانے کے ہوتا ہے پس جمعہ کی نماز عورتوں پر فرض نہیں، جیسا کہ آگے (نمبر فقرہ ۱۱) کے جواب سے م ہو جائے گا۔ اگر جمعہ پڑھنے کے لیئے عورتیں جانا چاہیں تو جامع مسجد کا جو خطیب ہوگا اس طبہ سن کر اسی کے پیچھے نماز پڑھ لیں۔ پس ان کے لیئے الگ خطیب کی ضرورت ہی نہیں۔

④ مذکورہ حدیث سے واضح ہوا کہ عورتوں کے لیئے نبی کریم ﷺ نے بوڑھا شخص ن مقرر کیا لیکن ان کو خود آذان کہنے کا حکم نہیں دیا۔ ہاں اگر کوئی عورت عورتوں کی مخصوص ت کے لیئے آذان واقامت کہہ دے تو اس کا بھی جواز ہے۔ جیسا کہ امام عطاء بن ابی ح رحمۂ اللہ وغیرہ نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے نقل کیا ہے کہ وہ عورتوں کی ت کراتیں اور آذان واقامت بھی کہتی تھیں۔ ۵۱؎

آپ نے جو یہ لکھا ہے کہ عورتوں کو مردوں کی امامت کی اجازت ہونی چاہیئے۔ یہ ت نبی کریم ﷺ نے ہی نہیں دی۔ صرف عورتوں کو مردوں کے پیچھے نماز پڑھنے کی ت دی ہے، پس ہمیں یہ اختیار نہیں کہ ہم عورتوں کو مردوں کے لیئے امام بنا دیں۔

آپ کا یہ کہنا کہ مردوں کی طرح عورت کو بھی آگے ہوکر امامت کرانی یئے۔ پیارے بھائی! اللہ سے ڈریں، یہ تو آپ نبی ﷺ پر اعتراض کر رہے ہیں، کیونکہ یہ تو ﷺ کا حکم ہے کہ مرد امام آگے کھڑا ہوگا لیکن عورت عورتوں کی امامت کراتے وقت صف درمیان میں کھڑی ہو۔ اب آپ یہ کہنے کی جرأت کیسے کر سکتے ہیں کہ ایسا نہیں کرنا چاہیئے ورت کو امامت کراتے وقت آگے کھڑا ہونا چاہیئے۔

آپ کا یہ کہنا کہ عورت کو جماعت میں مردوں کے ساتھ کھڑے ہوکر نماز پڑھنی یئے۔ یہ بھی اللہ کے نبی ﷺ کے حکم پر اعتراض کرنا ہے۔ کیونکہ یہ حکم آپ ﷺ کا ہے کہ

صب الرایہ ص ۳۰



عورتوں کی صف بچوں کی صف سے پیچھے ہونی چاہیئے۔ بلکہ عورت اگر چہ اکیلی ہی کیوں نہ ہو تب بھی اُسے مردوں کے ساتھ کھڑے ہونے کی اجازت اللہ کے نبی ﷺ نے نہیں دی۔ جیسا کہ صحیح مسلم وغیرہ میں وارد حدیث سے پتہ چلتا ہے۔

⑧ اونچی آواز سے قراءت اور آمین عورتوں کے لیئے بھی جائز تو ہے لیکن جب ان کی الگ جماعت ہو۔ اس میں بھی ہم فرق نہیں کرتے۔

⑨ آپ نے جو یہ بات لکھی ہے کہ عورت کو بھی ننگے سر اور کہنیاں وٹخنے کھول کر نماز پڑھنے کی اجازت ہونی چاہیئے۔ اس بات پر خود آپ ذرہ غور کیجیئے! یہ تو احادیثِ رسول ﷺ کا سراسر مقابلہ وانکار ہے۔ جب نبی کریم ﷺ نے واضح طور پر فرمایا ہے کہ ''بالغہ عورت کی نماز بغیر اوڑھنی کے قبول نہیں ہوتی۔''

اور ارشاد فرمایا ہے:

(( اَلْمَرْأَۃُ عَوْرَۃٌ )) ۔۵۲؎ ''عورت (ساری کی ساری) ڈھانپنے والی چیز ہے۔''

اور کپڑوں کے بارے میں فرمایا کہ عورت اپنی آدھی پنڈلی سے ایک ذراع (بازو) کے برابر کپڑا نیچے رکھے، پس ان کے لیئے ٹخنوں کا ڈھانپنا بھی ضروری ہے۔ ان واضح دلائل کے باوجود یہ کہنا کہ (عورت کو ننگے سر اور کہنیاں اور ٹخنے کھول کر نماز پڑھنے کی اجازت ہونی چاہیئے) نبی ﷺ پر اعتراض نہیں تو اور کیا ہے؟

⑩ یہ کہنا بھی انصاف کے خلاف ہے کہ عورتوں کے لیئے بھی جماعت میں شرکت ضروری ہونی چاہیئے۔ کیونکہ پہلے حدیث ذکر ہوگئی ہے کہ عورت کی نماز گھر میں بہتر ہے۔ ہاں اگر فتنے کا خطرہ نہ ہو تو نماز پڑھنے کے لیئے عورتیں مسجد بھی جاسکتی ہیں، لیکن باپردہ ہوکر، کیونکہ نبی کریم ﷺ نے عورت کے لیئے مسجد آنے کی رخصت دی ہے، البتہ امر اور حکم نہیں دیا جیسا کہ مردوں

۵۲؎ ترمذی بحوالہ صحیح الجامع: ۶۶۹۰، ارواء الغلیل: ۲۷۳/۳ نیز دیکھیئے مشکوٰۃ: ۳۱۰۹

کو حکم دیا ہے۔

⑪ آپ نے لکھا ہے کہ عورتوں پر جمعہ بھی واجب ہونا چاہیئے تو میرے محترم! یہ بھی اللہ کے نبی ﷺ پر آپ اعتراض کر رہے ہیں البتہ آپ کو یہ محسوس نہیں ہو رہا ہے، کیونکہ عورتوں کو جمعہ کی فرضیّت سے ہم نے اپنی طرف سے نہیں بلکہ ہمارے پیارے نبی حضرت محمد ﷺ نے مستثنیٰ قرار دیا ہے۔ ابوداؤد وغیرہ میں حضرت طارق ابن شہاب رضی اللہ عنہ کی روایت موجود ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

((اَلْجُمُعَةُ حَقٌّ وَاجِبٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ فِيْ جَمَاعَةٍ اِلَّا اَرْبَعَةً عَبْداً مَمْلُوكاً اَوِامْرَأَةً اَوْصَبِيّاً اَوْ مَرِيْضاً)) ۵۳

''جمعہ ہر مسلمان پر واجب ہے مگر غلام، عورت، بچے اور بیمار پر واجب نہیں۔''

اس حدیث کی سند صحیح ہے۔ ۵۴

پس اس حدیث کی وجہ سے عورتیں جمعہ کی فرضیّت سے مستثنیٰ ہیں۔

## مداخلت فی الدین:

آپ نے لکھا ہے کہ غیر مقلّدین ان امور میں عورت و مرد کے لیئے فرق کے قائل ہیں۔

ہاں جناب! ہم اس کے قائل ہیں اور یہ مداخلت فی الدّین اس لیئے نہیں ہے کہ اس تفریق پر صحیح احادیث سے دلائل موجود ہیں اور جس مسئلے میں تفریق کی کوئی صحیح دلیل نہیں تو وہاں

۵۳ صحیح سنن ابی داؤد:۹۷۸، دارقطنی، بیہقی، المختارہ للضیاء، نیز دیکھیئے: مشکوٰۃ بتحقیق البانی:۱۳۷۷، ارواء الغلیل:۵۹۲، ۵۹۳، صحیح الجامع:۳۱۱۱، ۳۱۱۳۔

۵۴ دیکھیئے: حوالہ جاتِ سابقہ

م دیا ہے۔

آپ نے لکھا ہے کہ عورتوں پر جمعہ بھی واجب ہونا چاہیئے تو میرے محترم! یہ بھی اللہ نبی ﷺ پر آپ اعتراض کررہے ہیں البتہ آپ کو یہ محسوس نہیں ہورہا ہے، کیونکہ عورتوں کو ی فرضیّت سے ہم نے اپنی طرف سے نہیں بلکہ ہمارے پیارے نبی حضرت محمد ﷺ نے ٰ قراردیا ہے۔ابوداؤد وغیرہ میں حضرت طارق ابن شہاب رضی اللہ عنہ کی روایت موجود ہے کہ ریم ﷺ نے فرمایا:

((اَلْجُمُعَةُ حَقٌّ وَاجِبٌ عَلٰی کُلِّ مُسْلِمٍ فِیْ جَمَاعَةٍ اِلَّا اَرْبَعَةً عَبْدًا مَمْلُوْکًا اَوِامْرَاَةً اَوْصَبِیًّا اَوْ مَرِیْضًا)) [۵۳]

''جمعہ ہر مسلمان پر واجب ہے مگر غلام، عورت، بچے اور بیمار پر واجب نہیں۔''

حدیث کی سند صحیح ہے۔[۵۴]

اس حدیث کی وجہ سے عورتیں جمعہ کی فرضیّت سے مستثنیٰ ہیں۔

## خلت فی الدین:

آپ نے لکھا ہے کہ غیر مقلّدین ان امور میں عورت ومرد کے لیئے فرق کے قائل

۔

ہاں جناب! ہم اس کے قائل ہیں اور یہ مداخلت فی الدّین اس لیئے نہیں ہے کہ اس یق پر صحیح احادیث سے دلائل موجود ہیں اور جس مسئلے میں تفریق کی کوئی صحیح دلیل نہیں تو وہاں

صحیح سنن ابی داؤد: ۹۷۸، دارقطنی، بیہقی، المختارہ للضیاء، نیز دیکھیئے: مشکوٰۃ بتحقیق البانی: ۱۳۷۷، ارواء ں: ۵۹۲، ۵۹۳ صحیح الجامع: ۳۱۱۱، ۳۱۱۳۔

دیکھیئے: حوالہ جاتِ سابقہ



ہم تفریق کے قائل بھی نہیں۔

اورآپ نے جن فقہاء کا ذکر کیا ہے کہ انہوں نے جن امور میں فرق کیا ہے یہ مداخلت فی الدّین کیوں ہے؟

اس کا جواب یہ ہے کہ اُن امور میں تفریق کرنا جن میں شریعت لانے والے (حضرت محمدِ مصطفیٰ ﷺ) نے تفریق نہیں کی، مداخلت فی الدّین اس وجہ سے ہے کہ دین آپ ﷺ کی زندگی میں مکمل ہوا ہے پس جو چیز اس وقت دین میں شامل نہیں تھی تو وہ اب بھی دین نہیں ہوسکتی۔ بلکہ اس کو اگر دین میں داخل کیا جاتا ہے تو وہ مداخلت فی الدّین ہی ہوگی۔

## تقلید نہیں اِتّباع:

اب آپ اپنی آخری بات کا جواب بھی سن لیجیئے۔آپ نے لکھا ہے کہ غیر مقلّدین اس مسئلے میں ابن حزم الظاہری کی تقلید کرتے ہیں۔

سبحان اللہ! اس جامد وکورانہ یا اندھی تقلید کو تو اللہ کے فضل سے ہم جائز ہی نہیں سمجھتے۔ پھر وہ کام ہم کیسے کریں گے جسے ہم جائز ہی نہیں سمجھتے۔جب ہم نے امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل، امام اوزاعی اور امام اسحاق بن راھویہ وغیرہم (رحمۃ اللہ علیہم اجمعین) جیسے آئمہ کی تقلید کو چھوڑا تو پھر اُن کے بعد کے زمانے کے کسی عالم یا مجتہد کو ہم کیسے اُن آئمہ پر ترجیح دے کر اس کی تقلید شروع کریں گے؟ یہ تو ہم پر آپ کا محض ایک الزام ہے۔

اہلِ حدیث شروع سے اسی بات کے قائل ہیں کہ مرد وعورت کی نماز میں جو فرق صحیح احادیث سے ثابت ہے تو وہ فرق کرنا چاہیئے، لیکن جہاں فرق کی کوئی صحیح دلیل نہیں وہاں اپنی طرف سے فرق نہیں کرنا چاہیئے۔امام ابن حزم ظاہری رحمۃ اللہ ابھی پیدا بھی نہیں ہوئے تھے کہ

اہلِ حدیث اِسی کے قائل تھے جیسا کہ امام بخاری رحمۃ اللہ اور دیگر اہلِ حدیث اس بات کے قائل تھے۔ حالانکہ یہ امام ابن حزم ظاہری سے پہلے گزرے ہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ ہم تقلید نہیں کرتے بلکہ اتباعِ سنّت کرتے ہیں۔ اگر ہمیں صحیح حدیث کی دلیل سے آپ کوئی مسئلہ پیش کر دیں تو ہم اس کو بھی مان لیتے ہیں یا کوئی دوسرا عالم کسی مسئلے پر ہمارے سامنے دلیل پیش کر دے جبکہ دلیل صحیح ہو تو ہم اس کو بھی مانتے ہیں۔ ہم صرف دلیل کی اتبّاع و تابعداری کرتے ہیں۔ کسی کی بات بغیر دلیلِ شرعی کے نہیں مانتے۔ ہر مسلمان کے لیئے یہ ضروری ہے کہ وہ قرآن وسنّت کے دلائل کی تابعداری کرے۔ اللہ ہم سب کو تعصّب سے بچا کر توحید وسنّت کی راہ پر چلنے کی توفیق دے۔ آمین

## آخری گزارش:

تمام قارئینِ تحریر ہٰذا سے گزارش کرتا ہوں کہ میں ایک طالبِ علم کی حیثیت رکھتا ہوں، علمی قابلیّت بھی کچھ زیادہ نہیں۔ بس جتنی توفیق اللہ نے دی، اس کے مطابق میں نے اپنے بھائیوں اور بہنوں کے فائدے کے لیئے یہ کوشش کی کہ اس مسئلے میں دونوں طرف کے دلائل کی حقیقت واضح ہو جائے۔ اگر اس تحریر میں کسی قسم کی کوئی غلطی آپ کے سامنے آجائے تو اس کی نشان دہی کر کے مجھے اطلاع کیجئیے تا کہ اس کی اصلاح کی کوشش کی جائے۔ اور یہ تحریر صرف اصلاح کی نیّت سے لکھی ہے۔

﴿اِنۡ اُرِیۡدُ اِلَّا الۡاِصۡلَاحَ مَا اسۡتَطَعۡتُ ؕ وَمَا تَوۡفِیۡقِیۡۤ اِلَّا بِاللّٰهِ عَلَیۡهِ تَوَکَّلۡتُ وَاِلَیۡهِ اُنِیۡبُ۝﴾ (سورة الهود:٨٨)



حدیث اِسی کے قائل تھے جیسا کہ امام بخاری رحمہٗ اللہ اور دیگر اہلِ حدیث اس بات کے
ں تھے۔حالانکہ یہ امام ابن حزم ظاہری سے پہلے گزرے ہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ ہم تقلید نہیں کرتے بلکہ اتباعِ سنّت کرتے ہیں۔اگر ہمیں صحیح حدیث
ِلیل سے آپ کوئی مسئلہ پیش کردیں تو ہم اس کو بھی مان لیتے ہیں یا کوئی دوسرا عالم کسی مسئلے پر
ے سامنے دلیل پیش کردے جبکہ دلیل صحیح ہو تو ہم اس کو بھی مانتے ہیں۔ہم صرف دلیل کی
ع وتابعداری کرتے ہیں۔کسی کی بات بغیر دلیلِ شرعی کے نہیں مانتے۔ہر مسلمان کے لیئے
روری ہے کہ وہ قرآن وسنّت کے دلائل کی تابعداری کرے۔اللہ ہم سب کو تعصّب سے
ر توحید وسنّت کی راہ پر چلنے کی توفیق دے۔آمین

## ری گزارش:

تمام قارئینِ تحریر ہٰذا سے گزارش کرتا ہوں کہ میں ایک طالبِ علم کی حیثیت رکھتا
ں،علمی قابلیّت بھی کچھ زیادہ نہیں۔بس جتنی توفیق اللہ نے دی،اس کے مطابق میں نے
ۃ بھائیوں اور بہنوں کے فائدے کے لیئے یہ کوشش کی کہ اس مسئلے میں دونوں طرف کے
ں کی حقیقت واضح ہوجائے۔اگر اس تحریر میں کسی قسم کی کوئی غلطی آپ کے سامنے آجائے تو
کی نشان دہی کرکے مجھے اطلاع کیجیئے تاکہ اس کی اصلاح کی کوشش کی جائے۔اور یہ تحریر
ے اصلاح کی نیّت سے لکھی ہے۔

﴿اِنۡ اُرِیۡدُ اِلَّا الۡاِصۡلَاحَ مَا اسۡتَطَعۡتُ ؕ وَمَا تَوۡفِیۡقِیۡۤ اِلَّا بِاللّٰهِ عَلَیۡهِ
تَوَكَّلۡتُ وَاِلَیۡهِ اُنِیۡبُ۝﴾ (سورة الهود:۸۸)

